# سواتی قوم ایسوسی ایشن پاکستان

مرکزی صدر: حاجی شیرین محمد خان سواتی

# تحقیق الافغان

مصنف: سمیع اللہ جان

شائع کنندہ

عبدالرّحیم سواتی اسسٹنٹ پروفیسر گورنمنٹ پوسٹ گریجویٹ جہانزیب کالج سوات

# تحقیق الافغان

یعنی

## تحقیقات سمیع

المعروف بہ

## تاریخ اقوام پکھلی

مؤلفہ

سمیع اللہ جان مسکن ڈھوڈیال تحصیل مانسہرہ

ضلع ہزارہ مغربی پاکستان

۱۳۸۵ھ

۱۹۶۶ء

طبع اول (۱۰۰۰)

# گذارش

سرنامہ بنام آں خداوند
کہ دل ہا را بدل ہا کرد پیوند

متعدد نایاب مسودات اور قلمی و مطبوعہ کتب سے عرق ریزی کے بعد **تحقیق الافغان** ناظرین پیش خدمت ہے۔ تاہم قارئین کرام سے التماس ہے۔ کہ اپنے نیک مشوروں اور مصدقہ معلومات سے مستفید ہونے کا موقع دیں۔ تاکہ طبع ثانی میں ہر ممکن کمی کو پورا کیا جائے۔

قارِیا بر من مکن چندیں عتاب ؎ گر خطائے رفتہ باشد در کتاب
ہر کہ خواند دعا طمع دارم ؎ زاں کہ من بندۂ گنہگارم
غرض نقشے است کز ما یاد ماند ؎ کہ ہستی را نمے بینم بقائے
(سعدی)

**سمیع اللہ جان**
۲۱ اگست ۱۹۶۶ء

"حق طبع"
(منظور عام پریس پشاور)

# ماخذ تحقیق الافغان "ہزارہ"

۱۔ فارسی۔ تذکرۃ الابرار والاشرار تالیف اخوند درویزہ ننگرہاری تالیف سنہ ۱۰۲۱ھ طبع سنہ ۱۳۰۹ھ صفحات ۲۳۶

۲۔ تواریخ خورشید جہان مصنفہ شیر محمد خان گنڈاپور طبع سنہ ۱۸۹۴ء

۳۔ فارسی قلمی۔ چہار مقالہ۔ ملا خانمیر گدون مقالات ۳، ۴ انتخاب از آثار سوات دالائی از اخوند علی سواتی سنہ ۱۷۲۵ء ۱۱۵۵ھ

۴۔ فارسی قلمی۔ نسب نامہ از مولوی محمد اسمٰعیل ولد بہرام خان فیلو پنجاب یونیورسٹی و اُسیہ گل درباری آنریری مجسٹریٹ ساکن ڈھوڈیال سنہ ۱۸۸۲ء

۵۔ فارسی۔ آئین اکبری

۶۔ پشتو۔ دیوان عبدالعظیم صواتی سنہ ۱۲۵۳ھ

۷۔ پشتو۔ دیوان خوشحال خان خٹک

۸۔ اردو۔ حیات افغانی محمد حیات خان واہ سنہ ۱۸۶۷ء صفحات ۶۹۶

۹۔ اردو۔ تاریخ ہزارہ۔ ایڈورڈ جارج ولیس و محمد اعظم بیگ سنہ ۱۸۷۴ء

۱۰۔ تاریخ پشاور۔ ای جی ہسٹنگز سنہ ۱۸۷۴ء

۱۱۔ اردو۔ رؤسائے پنجاب۔ سر لیپل گرفن و کرنل فرانسس میسی بترجمہ بھگوان داس سنہ ۱۸۹۳ء

۱۲۔ اردو۔ بابر نامہ ترجمہ تزک بابری از خانی دنجبتہ بیگم سنہ ۱۹۲۴ء

۱۳۔ اردو۔ مراۃ الانساب۔ ضیاء الدین احمد وا مروہی سنہ ۱۹۱۷ء

۱۴۔ اردو۔ خلاصتہ الانساب۔ (انتخاب مخزن افغانی نعمت اللہ) اٹھارویں صدی

۱۵۔ اردو۔ تاریخ افاغنہ۔ سہاب الدین ثاقب

۱۶۔ اردو۔ تاریخ صوبہ سرحدی پشاور۔ مولوی میر احمد عرف میراں بخش سنہ ۱۹۲۳ء

۱۷۔ اردو۔ اسلام کی دسویں کتاب۔ مولوی رحیم بخش سنہ ۱۳۰۹ھ

۱۸۔ شجرہ نسب افاغنہ بنی اسرائیل لمعات جواہری۔ از جواہر خان سواتی آلائی مسکن بفہ سنہ ۱۹۳۶ء

۱۹۔ اردو۔ افاغنہ بنی اسرائیل۔ سید عبدالجبار شاہ ستھانہ سنہ ۱۳۶۱ھ

۲۰۔ اردو۔ سوانح حیات حکمران ریاست سوات۔ از سید عبدالغفور قاسمی سنہ ۱۹۳۷ء

۲۱۔ اردو۔ تذکرۃ الانبیاء۔ ناشر دار الاشاعت پنجاب۔ لاہور

۲۲۔ اردو۔ مخزن افغانی۔ تالیف خواجہ نعمت اللہ سنہ ۱۶۱۲ء در عہد جہانگیر بادشاہ

۲۳۔ اردو۔ مخزن افغانی۔ مؤلف خان جہان لودھی

۲۴۔ اردو۔ رسالہ انساب افغانیہ۔ فرید الدین احمد

۲۵۔ اردو۔ تذکرہ افغانی۔ مصنفہ عادل محمد خان رئیس بھوپال سنہ ۱۸۸۴ء / ۱۳۰۱ھ

۲۶۔ فارسی۔ خلاصۃ التاریخ سبحان رائے ساکن بٹالہ سنہ ۱۹۱۸ء

۲۷۔ اردو۔ نسب نامہ رسول۔ مؤلفہ پیر غلام دستگیر نامی

۲۸۔ اردو۔ تاریخ افاغنہ۔ ملا اختر سنہ ۱۷۴۶ء / ۱۱۹۰ھ

۲۹۔ فارسی۔ جامع التواریخ۔ فقیر محمد [illegible] مطبع نولکشور لکھنؤ

۳۰۔ اردو۔ تذکرۃ الانساب۔ محمد شفیع احمد۔ مجتبائی پریس کانپور

۳۱۔ اردو۔ بحر الانساب وغیرہ۔ اخون سالاکؒ

۳۲۔ اردو۔ گلشن افغانی۔ از شیر محمد خان

۳۳۔ اردو۔ تاریخ اقوام کشمیر۔ محمد الدین فوق

۳۴۔ اردو۔ تواریخ اقوام پونچھ۔ محمد دین فوق

۳۵۔ اردو۔ تاریخ افاغنہ سلسلہ مشاہیر افاغنہ۔ عبدالمجید افغانی۔ باجوڑی سنہ ۱۹۲۱ء

۳۶۔ تاریخ سلاطین افاغنہ۔ احمد یادگار

۳۷۔ زبدۃ التواریخ۔ شیخ نور الحق

۳۸۔ اردو۔ ارض القرآن۔ سید سلیمان ندوی

۳۹۔ اردو۔ تاریخ الامت۔ اسلم جیراجپوری

۴۰۔ پشتو۔ د پښتو تاریخ۔ قاضی عطاء اللہ جان

۴۱۔ اردو۔ تذکرہ شیخ احمکار۔ سید سیاح الدین کاکاخیل سنہ ۱۹۵۱ء

۴۲۔ اردو۔ منتخب التواریخ۔ عبدالقادر بدایونی

۴۳۔ اردو۔ حالات مشوانی۔ سید یوسف شاہ عرف شاہ جی ساکن سیر کوٹ سنہ ۱۹۳۱ء

۴۴۔ اردو۔ مجموعہ رواجات و قواعد بندوبست ثانی ھزارہ۔ پرسرام وداٹسن صاحب سنہ ۱۹۰۶ء

۴۵۔ اردو۔ رحمۃ اللعالمین۔ قاضی محمد سلیمان منصورپوری

۴۶۔ اردو۔ نسب نامہ رسول مقبول و نسب نامہ سادات مشہدی۔ قطب الدین خان و محمود شاہ ساکن کھواڑی مطبوعہ بمبئی۔

۴۷۔ اردو۔ بحر الحیان ترجمہ اردو تذکرۃ السادات از محبوب شاہ دانہ

۴۸۔ اردو۔ تاریخ الانبیاء۔ علامہ ابن خلدون مترجمہ منشی انتظام اللہ شہابی۔ مطبع سعیدی کراچی سنہ ۱۳۷۵ھ

۴۹۔ اردو۔ تاریخ مکہ معظمہ۔ غلام دستگیر نامی

۵۰۔ اردو۔ تاریخ مدینہ منورہ۔ غلام دستگیر نامی

۵۱۔ فارسی۔ سیر الاقطاب۔ نولکشور لکھنؤ سنہ ۱۸۸۹ء صفحات ۲۵۶

۵۲۔ پشتو۔ عروج افغان (منظوم) زیب [illegible] تاج محمد خان ادیب سوات سنہ ۱۳۶۰ھ

۵۳۔ اردو۔ سوانح حیات سلطان عبدالعزیز ابن سعود سنہ ۱۹۳۶ء سید سردار محمد حسنی جالندھر

۵۴۔ اردو۔ شاہان گوجر۔ عبدالمالک۔ مطبع معارف اعظم گڑھ صفحات ۵۴۰ سنہ ۱۹۳۲ء

۵۵۔ فارسی۔ سفینۃ الاولیاء۔ نولکشور صفحات ۲۱۶ سنہ ۱۸۷۲ء

۵۶۔ اردو۔ مناقب حضرت حاجی بہادر صاحب کوہاٹ۔ از میاں رحیم شاہ سنہ ۱۹۵۸ء

۵۷۔ اردو۔ یوسف زئی افغان۔ اللہ بخش یوسفی سنہ ۱۹۶۰ء

۵۸۔ اردو۔ تاریخ ہندوستان ملقب بہ واقعات ہند۔ مولوی کریم بخش و منشی محمد حسین سنہ ۱۹۱۷ء نولکشور لکھنؤ صفحات ۲۵۴

۵۹۔ اردو۔ تاریخ قبیلہ کے زئی۔ از غلام کبریا خان ترکانی

۶۰۔ اردو قلمی۔ تواریخ اسخر بالاکوٹ۔ از محمد حسین بالاکوٹی سنہ ۱۹۳۶ء

۶۱۔ اردو قلمی۔ سلسلہ منقولات [illegible] از میر افضل جدون نظامی و عزیز الرحمن چشتی نواں شہر۔

۶۲۔ اردو قلمی۔ نسب نامہ از مولوی محمد سلیمان بلبل بکھلی و مولوی محمد جان منشی فاضل پشتو فاضل۔ ایس۔ وی مسکن ڈھوڈیال ۱۹۳۶ء

۶۳۔ اردو قلمی۔ متفرق نسب نامے از حاجی علی گوہر خان۔ محمد افضل خان تاناوہ قاضی اخونزادہ شیر علی گیدڑپور ۱۲۹۳ھ۔ سید غلام حسن شاہ کاظمی ٹھنگر مظفر آباد۔ اخونزادہ غلام حسین شنگیاری حاجی عبد اللہ جان منشی فاضل ایس۔ وی ڈھوڈیال۔ عبد القادر بہت سیری ترنہ۔ محمد ایوب خان ایس۔ ڈی۔ او۔ بفہ۔ محمد خواص گوڑہ اعوان ہیڈ کونسل غلام محمد خان جہانگیری ایم۔ اے۔ بی۔ ٹی خان پور

۶۴۔ اردو اخبارات۔ ہفت روزہ "جمہور" ایبٹ آباد ۱۶ ۸/۵۵۔ "پیغام سرحد" ہری پور۔ ۹ ۱/۵۶۔ ۲۳ ۱/۵۶۔ ۳۰ ۱/۵۶۔ ۲۳ ۲/۵۶۔ پندرہ روزہ "کوہ نژاد" ایبٹ آباد۔ ۱۵ ۱۱/۵۸۔ ۵ ۱۲/۵۸۔ ۱ ۱/۵۹۔ ۲۵ ۳/۵۹۔ ہفت روزہ "نقیب" ایبٹ آباد۔ ۶ ۸/۵۹۔ "ترجمان سرحد" پشاور۔ ۱۶ ۱/۶۱

65. Gazetteer of the Hazara Distt. 1907 by H.D. Watson.

66. Gazetteer of the Hazara Distt. 1883 by Wace.

67. Central Asia Part I 1873 Lt. Col. C.M. Mac Gregor.

68. Tarikh-i-Murassa by Afzal Khan.

69. Dictionary of the Pathan Tribes of the N.W.F.P. 1910

70. A Glossary of the Tribes & Castes of N.W.F.P. Vol. III. 1914

71. Gazetteer of the Peshawar Distt. Vol. AB 1931 Capt. E.H. Cobb.

72 Pathans 1938 Lt. Col. F.M. Mathews, R.T.I. Ridgeway.

73. History of the Afghans Part II By Bernhard Dorns.

74 The Evolution of N.W.F.P. 1938 R.B. Diwan Chand Obrai.

75 Punjab Castes by Sir Denzil Ibbetson. 1916

76 Afghan & Pathan by George B Scott. 1929.

77 The Pathans by Olaf Caroe. 1958

78. The kingdom of Afghanistan by G.P. Tate 1911
79 Punjab Gazetteer of Hazara Distt. 1883 by Cunningham, Wace, Waterfield, Hastings & Mac Neile.
80. Imperial Gazetteer of India by. W.W. Hunter
81. Temples Reports on the Frontier Tribes
82. Frontier Speaks by Mohammad Junis 1942.
83. History of the Punjab by Latif 1891
84. Priestlys Translation of the Haiyat-i-Afghani 1874
85 Elphinstons Kabul and Bellew Races of Afghanistan.
86 Plowdens Translation of the Khalid-i-Afghani
87. History of General Sir Napier 1851.
88. Indian Frontier Policy by J.H. Adye 1897.
89 Report on Tribes of N.W.F.P. by R.H. Devies 1864, R.G. Temple 1856 & R. Warburton 1877.
90. History of the Afghan by J.P. Farrier
91 The History of the Afghan by Shah Nawaz Khan
92 Thirty five years in the Punjab by G.R. Elsmie.
93 The Punjab N.W.F.P & Kashmir by James Douie.
94. Campaigns on the N.W. Frontier by Capt. H.L. Nevill.
95 Pennell of the Afghan Frontier by Dr. Alice.
96. The Problem of the N.W. Frontier by C. Davies
97. India's N.W Frontier by Sir W. Barton.

# فہرست عنوانات تحقیق الافغان

# تذکرہ قوم ترین

"تحقیق الافغان" ہزارہ کا آغاز قوم ترین سے کروں گا۔ جس کے درخشاں ستارے فخر ہزارہ صدر پاکستان فیلڈ مارشل غازی محمد ایوب خان ہلال پاکستان، ہلال جرأت ہیں۔

## شجرہ نسب قوم ترین[1]

ترین بن شرخبون بن سڑبن بن قیس عبدالرشید پٹھان

تور — سپین ؒ — (ص۔ پیم) ابدال

بابوزی — ملوزی — کمندہ زی — سیگھی

ہارون — علی — نیک خانی — بٹی زی — منگل زی — ملانی زی — ترازی — کوک — بادھی

یعقوب زی — بادوزی — اسماعیل زی — ابالکزی — حیدرزی — نورزی — ملکیار

احمدزی — ہیکل زی — خاخیل — ہندیا

سپین ؒ

درخیل — سلیمان لغ — خاشم — ہامی یا اوچی

[1] خورشید جہان صفحہ نمبر ۱۸۱ — ۱۸۲ و حیات افغانی صفحہ نمبر ۱۴۲، ۱۴۴، ۱۴۵۔ سوانحیات حکمران سوات صفحہ نمبر ۱۷۳

ترین

تور — سپین (درج شد) — ابدال

ابدال ← رجڑ ← بیٹے سلیمان عرف زیدک

سلیمان عرف زیدک:

- پوپل زی ← حبیب زی ← بامی زی ← سدوزئی
  - سدوزئی: خواجہ خضر خیل، مودود خیل، بہادر خیل (نوابان ...)، اسماعیل خیل (نوابان ڈیرہ اسماعیل خان)
- بارک زی ← نورالدین زی ← محمدزی ← یارو ← حاجی یوسف ← حاجی جمال خان ← سردار پائندہ خان
  - سردار پائندہ خان:
    - امیر دوست محمد خان (وفات ۱۲۸۰ھ / ۱۸۶۳ء) ← امیر محمد افضل خان ← امیر عبدالرحمن خان ← امیر حبیب اللہ خان ← شاہ امان اللہ خان (سابق شاہ افغانستان)
    - سلطان محمد خان ← سردار یحییٰ خان ← سردار محمد یوسف خان ← نادر شاہ ← شاہ محمد ظاہر شاہ (شاہ افغانستان)
- علیکوزی ← صیفو ← صبافی ← قندھاری ← شیخ حافظ عبدالغفور سیدو بابا ← حضرت میانگل عبدالخالق ← میانگل گل شہزادہ عبدالودود خان
  - میانگل گل شہزادہ عبدالودود خان: عبدالحق، محمد جہان زیب خان (والی سوات)، میجر جنرل ایچ ایس
  - محمد جہان زیب خان: امیر زیب خان، عبدالرحمان، عالم زیب خان، فضل ہادی، اورنگزیب خان، فضل خالق

تور و سپین کی اولاد ترین سے مشہور ہے۔ تحصیل ہری پور میں اور تحصیل نوشہرہ کے شمال مشرقی کونے میں آباد ہیں۔ حیات افغانی ص۴۵۱ ←

تور ترین ملک پشین میں رہتے ہیں اور سپین ترین وادی موسوم ثوبہ تل چوٹیالی کے میدان میں آباد ہیں۔ تاریخ ہزارہ ویس صاحب صفحہ نمبر ۸۳۲ ←

مالکان اول علاقہ تربیلہ تحصیل ہری پور قوم ترین کا نسب نامہ مطابق ذیل ہے:
دراب خان بن اللہ یار خان بن اختیار خان بن گدائی خان بن خوشحال خان بن کمال خان بن ہارون خان بن ماجہ خان بن خواجہ خان بن ابدال خان بن حسن خان ترین
عرب خان
نوبت خان
کالو خان
مشرف خان
نواب خان
مہربان خان
خانزادہ
گلاب خان
سعد اللہ خان
چندن خان
امیر خان
جمال خان
سکندر خان
بلند خان
نعمت خان
خادی خان
قلم خان
خداداد خان
شاہداد خان
فتح خان
زمان خان
سکندر خان
خانی زمان
زید اللہ
جہانگیر خان
نصیر خان
عظیم اللہ
شیر خان
آدم خان
عزیز خان
مشرف خان بن نوبت خان بن دراب خان
مقرب خان
سرافراز خان
شیر خان
میر زمان
حسن علی خان
عجب خان
سید خان
فیروز خان
احمد خان
غلام خان
نواب خان بن نوبت خان بن دراب خان
نجیب اللہ
بوستان خان
سیف اللہ
عظیم اللہ
جمال خان
مہربان خان بن نوبت خان بن دراب خان
سرفراز خان
جنگباز خان
عباس خان
غفار خان
محمد دین خان
منیم خان
عظیم خان
الف خان
جمعہ خان
حمید اللہ خان

تاریخ ہزارہ ویلس صفحہ ۴۷، مہر نجیب اللہ خان یہ مہر نجیب اللہ خان ترین کی ہے۔ جو عہد احمد شاہی میں حاکم ہزارہ تھے۔ ان کی وفات سنہ ۱۷۹۹ء ہے۔

تاریخ ہزارہ ویلس صفحہ نمبر ۸۴۵

سنہ ۱۰۲۷ء ہارون مورث اعلیٰ قوم ترین موضع ہرون چھچھ
نسل سے
سنہ ۱۶۲۰ء بوستان خان موضع دوی

سنہ ۱۶۹۰ء ملک درویش (موضع درویش آباد کیا
گدائی خان (۲۱ موضع آباد کئے

عصمت خان عنایت خان بہادر خان

---

ضلع ہزارہ میں شیر خان قندھار سے سنہ ۱۶۳۱ء میں آکر شاہ جہان بادشاہ کے پاس آکر ملازمت اختیار کی

ہمت خان (موجود در سنہ ۱۷۰۱ء)
نجیب اللہ خان سنہ ۱۷۶۲ء حاکم ہزارہ وفات سنہ ۱۷۹۹ء (گدائی خان سے چھٹی پشت میں)
محمد خان
غلام خان (سنہ ۱۸۵۷ء پھانسی) اس کا Nephew بوستان خان تھا۔

سنہ ۱۸۷۲ء میں معتبر گھرانہ موضع درویش نجم خان ولد نادر خان گذرا ہے۔

میر داد خان
فیلڈ مارشل محمد ایوب خان صدر پاکستان — سردار بہادر خان — میجر سلطان احمد خان

کیپٹن گوہر ایوب خان — کیپٹن اختر ایوب خان — طاہر ایوب خان — شوکت ایوب

تاریخ ہزارہ ویس صفحہ نمبر ۶۴۔ ۶۷ سنہ ۱۸۷۲ء

| موضع | قوم | نمبرداران | گھر | مردم | جاگیردار | مردم شماری سنہ ۱۹۵۱ء گھر | مردم |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پانڈک | ترین | ولیداد، اللہ داد، امیر خان | ۲۰۴ | ۴۹۵ | حبیب خان سجاول خان | ۲۲۵ | ۱۰۴۲ |
| تلوکر | ، | پائندہ خان حبیب خان سجاول خان | ۹۰ | ۳۹۴ | | ۴۵۱ | ۱۷۸۵ |
| درویش | ، | عزیز خان | ۴۰ | ۲۰۷ | عزیز خان و ناصر خان | ۶۶۱ | ۲۶۵۰ |
| پنڈ کمال خان | ، | نور محمد | ۴۶ | ۲۵۲ | - | ۱۷۵ | ۶۴۰ |
| نوری گلہ ڈھیری | | وارث خان | ۱۱۰ | ۷۵۴ | وارث خان | ۴۶۵ | ۱۵۲۳ |
| سہانہ | " | شیر خان | ۴۰ | ۱۸۴ | شیر خان | ۱۲۰ | ۳۸۰ |
| پیرکوٹ | " | عظیم خان، نجم خان | ۳۸ | ۲۴۸ | | ۲۷۰ | ۸۱۰ |
| بھوتڑی | " | قدم خان، حیات خان، نواب خان | ۹۱ | ۴۲۲ | | ۲۱۵ | ۷۱۰ |
| گلہ | " | سید خان | ۳۸ | ۲۱۵ | | ۱۵۸ | ۵۹۲ |
| ملکیار | | پائندہ خان یف۔ محمد، غلام حسین | ۲۱۸ | ۶۴۴ | میاں محمد | ۲۶۵ | ۱۰۰۰ |

## مردم شماری قوم ترین

(پنجاب کاسٹس صفحہ نمبر ۷۵۔ پشاور گزیٹیر سنہ ۱۹۳۱ء)

| سال / اضلاع | دہلی | کرنال | رہتک | انبالہ | جالندھر | ہوشیارپور | لاہور | راولپنڈی | ڈیرہ اسماعیل خان |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۸۷۲ء | ۶ | ۳۶ | ۷ | ۲۰۵ | ۳۴ | ۱۴ | ۹۰ | ۶۰۸ | ۹۰ |
| ۱۹۰۱ء | . | . | . | . | . | . | . | . | . |
| ۱۹۱۱ء | . | . | . | . | - | . | . | . | . |
| ۱۹۳۱ | . | . | . | . | - | . | . | . | . |

| سال | ڈیرہ غازی خان | بنوں | پشاور | ہزارہ | کوہاٹ | ریاستیں | میزان |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۸۷۲ء | ۱۹۲ | ۲۰ | ۶۶۰ | ۱۳۵۵ | . | ۹۱۰ | [illegible]۸۱۲ |
| ۱۹۰۱ء | . | - | . | ۲۰۰۶ | . | . | |
| ۱۹۱۱ء | . | . | ۸۱۰ | . | . | . | |
| ۱۹۳۱ء | . | . | ۲۰۹ | | . | . | |

تاریخ ہزارہ دیس صفحہ ۸۴۵ — ۸۴۷ پندرہ روزہ "کوہزاد" ایبٹ آباد مورخہ ۷ ستمبر سنہ ۱۹۵۸ء - تاریخ صوبہ سرحدی پشاور سنہ ۱۹۲۳ء صفحہ ۱۶۳

# حالات قوم ترین

ترین سڑبن بن قیس عبدالرشید کا بیٹا تھا ترین کے تین بیٹے تھے

۱۔ ابدال۔ اس کی اولاد سدوزی اور درانی ہیں۔

۲۔ تور۔ اور

۳۔ سپین

آخری دونوں یعنی تور و سپین کی اولاد ترین سے مشہور ہے۔ ضلع ہزارہ کے میدان ہری پور میں تور ترین آباد ہیں سپین ترین کچھ تربیلہ ضلع ہزارہ میں اور باقی علاقہ پشین۔ کوئٹہ میں آباد ہیں۔ میدان ہری پور میں ایک شاخ ملکیار بھی ہے۔ تور ترین کا خیال ہے۔ کہ ملکیار ایک شاخ ہے وہ خود کہتے ہیں کہ ملک یار تور اور سپین کا بھائی تھا اور اپنے آپ کو ملکیار ترین بتاتے ہیں

ترین ہمراہ دیگر اقوام پٹھان۔ الیپ زی وغیرہ کے بعد سلطان محمود غزنوی جبکہ اس نے سنہ ۱۰۲۴ء میں بعد فتح سومنات کے ہندوستان کو مسخر کیا تو ......... بہ گھر اقوام افغانی کا خراسان سے واسطے آبادی علاقہ جات ویران شدہ ملک ہند کے اس طرف روانہ کیا سنہ ۱۰۲۷ء میں اس قوم ترین کے مورث اعلیٰ مسمیٰ ہارون نے علاقہ چھچھ میں پہنچ کر موضع ہرون اپنے نام پر آباد کیا اور بہت مدت کے بعد ہرون کی نسل سے بوستان خان خاص مورث اس قوم موجودہ نے سنہ ۱۶۲۰ء میں موضع ودی کی آبادی کی اور پھر سنہ ۱۶۵۸ء میں ملک درویش کے پوتے بوستان خان نے آبادی موضع درویش کی اپنے نام پر کی اس کے فرزند گدائی خان نے سرائے گدائی۔ چھوہر۔ تلوکر۔ ملکیار۔ پانڈک۔ سکندرپور۔ عالم۔ مسلم۔ پنیالہ۔ دیودڑ۔ بہبوڑی رہانہ۔ گہلمہ۔ ٹیری کاہل۔ بیاڑہ۔ لوٹا۔ بھڑو۔ کوٹھہ۔ پندلودانی سنہ ۱۶۶۰ء سے سنہ ۱۶۶۸ء تک آباد کیے کل اکیس (۲۱) موضع گدائی خان کے وقت آباد موجود تھے۔ باقی دیہات کی آبادی نعمت خان و عنایت خان و بہادر خان پسران گدائی خان اور ان کی اولاد نے سنہ ۱۸۲۷ء تک کی۔ جب تک کہ سلطنت شاہان چغتائی کی قائم تھی۔ جبکہ سنہ ۱۷۳۸ء میں نادرشاہ اور سنہ ۱۷۴۸ء میں احمد شاہ ابدالی کا دور ہو گیا

تو بسبب ہم قومی سلطنت کے اقوام پٹھان اس ملک کو بھی زیادہ قوت ہو گئی۔

ایک روایت کے مطابق تین سو برس کا عرصہ گزرا ہے۔ کہ ترین غزنی کے نواح سے بر سبیل ملازمت شاہی اس ضلع (ہزارہ) میں آئی۔ اور دیہات میدان ہزارہ پر تسلط پایا۔ ترک و دلازاک سے قبضہ حاصل کیا اور ہری پور کے مغرب اور جنوب کی طرف چند گاؤں آباد ہیں۔

ترین ہزارہ میں گوجر قوم کی دعوت پر داخل ہوئے۔ پہلا شخص شیر خان تھا۔ جو اس ضلع میں آیا ہوا۔ شیر خان کو صوبہ قندھار کے گورنر نے نکال دیا تھا۔ سنہ ۱۶۳۱ء میں شاہ جہان بادشاہ کے وقت ملازمت اختیار کی۔ شاہ جہان بادشاہ نے دو لاکھ روپے نقد اور ایک ہزار گھوڑے رکھنے کی اجازت دی۔ جاگیر بھی عطا ہوئی۔ اٹھارہویں صدی کے آخر میں ترین کا چیف ہمت خان تھا۔ پھر اس کا بیٹا نجیب اللہ خان جو چھٹی پشت میں پوتا گدائی خان کا ہوتا ہے۔ سنہ ۱۷۶۲ء میں حاکم ہزارہ کا ہو گیا۔ جو کوٹ نجیب اللہ خان کا بانی ہے۔ جب یہ سنہ ۱۷۹۹ء میں مر گیا۔ تو محمد خان اس کا خورد سال فرزند رہ گیا۔ مسماۃ نبی بیگم بیوہ نجیب اللہ خان نے مقام شرف گوجر کو سنہ ۱۸۰۵ء میں اپنا مختار کل کر دیا۔ سنہ ۱۸۱۷ء میں محمد خان پسر نجیب اللہ خان جوان ہو گیا۔ (تاریخ صوبہ سرحدی پشاور صفحہ ۱۷۵ء ۱۹۶۳)

نجیب اللہ خان ترین اپنی قوم میں نہایت نیک نام شخص تھا۔ اٹھارہویں صدی کے آخری زمانے میں دامانی علاقہ ہزارہ پر حکمران تھا۔ اس کے بعد اس کی بیوہ بڑی بیگم صاحبہ سکھوں کی حکومت آنے تک اپنے علاقہ کی حاکمہ رہی۔

سنہ ۱۸۰۳ء میں اٹک کے کاردار نے چھچھ کے قاضی صاحب کو مالیہ کی وصولی کے لئے ہزارہ کے دامانی علاقہ میں بھیجا۔ جو بمقام سکندر پور جا کر اترا۔ ترین لوگوں نے اس کو قتل کر دیا۔ جس کا انسداد سردست کچھ نہ ہو سکا اور دس پندرہ سال تک مالیہ کسی نے وصول نہ کیا۔

سنہ ۱۸۱۸ء میں ہاشم خان ترک سکنہ مالکہ لائے نے اپنے ہم عصر جوئی کے [illegible] کمال خان کو کسی خانگی امر پر قتل کر دیا۔ فتح خان پسر کمال خان مقتول نے محمد خان کے پاس پناہ لی۔ محمد خان ترین اس کا بدلہ لینے اٹھا۔ ہاشم خان کو بزدر اپنی دانست واخراجے سے خارج کر [illegible]

ہاشم خان ترک اپنی جان بچانے کے لئے گوجر قبیلہ کے سردار مشرف مقدم کے پاس پہنچ کر اعانت کا خواستگار ہوا۔ لیکن سردار نے انکار کر دیا۔ تو ہاشم خان سرائے کالا (ٹیکسلا) کے فوجدار سردار مکھن سنگھ کو واسطے اخراج محمد خان کے لے آیا۔ فوجدار نے راولپنڈی کے صوبہ دار جیون سنگھ سے اجازت لے کر سنہ ۱۸۱۹ء میں سکھوں کے پانچ سو سوار دستہ سے خانپور کے راستہ سے ہزارہ میں داخل ہوا۔ گلڈھیری جائے سکونت محمد خان جلا دی۔ قبضہ اس ملک پر کر لیا۔ مقام شاہ محمد میں گڑھی تعمیر کر لی۔ بخشی ہنگراج کو وصولی مالیہ وغیرہ کے لئے مقرر کر کے مکھن سنگھ خود سرائے کالا چلا گیا۔ اس ملک کے پرانے قابضان کے واسطے نصف حصہ سرکاری منافع تجویز کیا۔ اور ایک سال دیا۔ اور پھر سنہ ۱۸۱۹ء میں اس سے بھی جواب دیا اور سلسلہ وراثت اس قوم کا سنہ ۱۸۱۹ء سے شکست ہو گیا

سنہ ۱۸۲۰ء میں مہاراجہ رنجیت سنگھ نے ہزارہ کو حسن ابدال اور اٹک کے ساتھ ملا کر ایک پرگنہ چھچھ ہزارہ بنا دیا۔ اور نظم ونسق کے لئے اس پرگنہ پر حکما سنگھ چمنی کو مقرر کیا۔ اور حکما سنگھ نے میدان ہزارہ کی تحصیل داری اسی مکھن سنگھ کو سونپ دی۔ جس نے اختیار حاصل کرتے ہی ترین سردار محمد خان وغیرہ سے مالیہ طلب کیا۔ انہوں نے مالیہ دینے سے انکار کر دیا۔ مکھن سنگھ ایک سو سپاہی اور چالیس سوار لے کر موضع شاہ محمد جو ندی دوڑ کے کنارے ایک گاؤں تھا پہنچا۔ محمد خان جو سکندر پور میں تھا۔ باقی اقوام ترک و دلازاک وغیرہ لے کر پیش قدمی کر کے لشکر کشی کی۔ مکھن سنگھ بمقام شاہ محمد جنگ میں مارا گیا۔ اور گڑھی اس کی گرا دی۔ سکھ فوج اٹک کی طرف ناکام واپس ہوئی۔

اس شکست کی اطلاع صوبہ دار اٹک حکما سنگھ کو ہوئی۔ تو بلا تاخیر فوج لے کر ہزارہ کی طرف ترین لوگوں کی سزا کے لئے آیا۔ ندی ہرو کے کنارے موضع موہڑہ سلطان پور کے موقعہ پر برافروختہ قوموں نے حکما سنگھ کا مقابلہ کر کے اس کو اٹک کی طرف پسپا کر دیا۔

مہاراجہ رنجیت سنگھ کو جب تازہ صورت حال کی اطلاع پہنچی تو اس نے حکما سنگھ کی امداد کے لئے سنہ ۱۸۲۰ء میں لاہور سے دیوان رام دیال و کرنل الٰہی بخش کو ایک کثیر فوج و رسالہ معہ توپ خانہ کے ہزارہ بھیجا۔ سکھ فوج لاہور سے سرائے کالا پہنچی تھی۔ کہ بعض قبائل

نے سکھوں کی آمد کی دہشت ناک خبریں پھیلانا شروع کر دیں۔ لوگ بستیوں کو چھوڑ کر
کوہ گندھگر سری کوٹ پہنچنا شروع ہو گئے۔ محمد شاہ ترین نے سری کوٹ کے مقام پر لشکر
جمع کیا۔ سکھ فوج نے ہزارہ کے تھوڑے سے حصے پر قبضہ تو کر لیا۔ مگر ترین سردار محمد خان
و سید خانی اتمان نری و مشوانی سرداروں نے بمقام ناڑہ جو گندگر پہاڑ کے دامن میں
واقع ہے۔ مقابلہ کر کے دیوان رام دیال کو قتل کر دیا۔ محمد خان کی ان پے در پے کامیابیوں
اور فتوحات نے ملک کے طول و عرض میں اس کی شہرت کو چار چاند لگا دیئے۔ مہاراجہ
رنجیت سنگھ کو دیوان رام دیال کی موت اور محمد خان کی کامیابی کی اطلاع ملی۔ تو اس نے
۱۸۲۱ء میں سردار امر سنگھ مجیٹھے کو ہزارہ کی تسخیر کے لئے بھیجا۔ یہ نیا گورنر چونکہ
ذہین اور با اثر شخص تھا۔ اس نے حکمت عملی سے مالیہ کی وصولی میں کامیابی حاصل کی۔
پکھلی و تنول کا الحاق اس سے پہلے کشمیر کے ساتھ ہو چکا تھا۔ اس طرف کا رخ نہ
کیا۔ زیرین حصہ ہزارہ کو مطیع فرمان کر کے پہاڑی علاقہ ناڑہ پر حملہ آور ہوا۔ اس علاقہ
کا ایک خوددار اور طاقت ور سردار حسن علی خان کرڑال قبائل کرڑال اور ڈھونڈ کے لشکر
کو جمع کرنے میں کامیاب ہو چکا تھا۔ سردار کے ڈیڑھ سو سوار اور پیادہ فوج سے مقابلہ
ہوا۔ سمندر کٹھہ یعنی نالہ سمند کے کنارے پر جو ندی ہرو کا معاون ہے امر سنگھ معہ بہت سے
سکھ سورماؤں کے سنہ ۱۸۲۱ء میں مارا گیا۔ جب لاہور دربار کو اس واقعہ کی خبر پہنچی۔ تو مہاراجہ
رنجیت سنگھ نے ولی عہد کنور شیر سنگھ اور اس کی مائی سدا کور کے زیر کمان کمک روانہ کی۔
جس نے ہری پور کے علاقہ پر تسلط بٹھا کر تربیلہ میں ایک قلعہ جا بنایا۔ مائی سدا کور نے
نہایت نرم لہجہ سے سردار محمد خان ترین کو اپنے قابو میں لا کر شیر بچہ کہہ کر اپنا منہ مانگا
بیٹا بنا لیا۔ اور اپنا متبنٰی بنانے کی رسم ادا کی۔

مہاراجہ رنجیت سنگھ نے سردار ہری سنگھ نلوہ کو جو صوبہ دار کشمیر تھا۔ صوبہ دار
ہزارہ مقرر کر دیا۔ جو چند وقفوں کے بغیر سنہ ۱۸۲۲ء سے سنہ ۱۸۳۷ء تک ہزارہ پر حکومت
کرتا رہا۔ اس نے ہری پور میں ایک قلعہ بنوایا۔ جس کا نام ہرکشن گڑھ مشہور ہوا۔
اس کے ساتھ ہی شہر ہری پور آباد ہوا۔

سنہ ۱۸۲۲ء میں سردار ہری سنگھ نے گندگر پہاڑ کی طرف جہاں محمد خان ترین و دیگر سرکش سردار پناہ گزیں تھے رخ کیا۔ مقامات داڑی و سری کوٹ زبردست مقابلہ کے بعد فتح ہوا۔ لیکن مقام ناڑہ پر جو سری کوٹ کے عین راہ پر واقع ہے سردار ہری سنگھ کو شکست ہوئی۔ پانچ سو آدمی کھیت کر ڈالے۔ مقام ناڑہ پر ہری سنگھ کی شکست کا حال سن کر مہاراجہ رنجیت سنگھ ایک بڑی بھاری کمک کے ساتھ ہزارہ کی طرف آیا۔ تمام سرکردہ سرداروں کو بلایا جو کہ سری کوٹ میں پناہ گزیں تھے۔ ان میں سے محمد خان ترین، سربلند خان تنولی اور شاہ محمد خان رئیس مشوانی نے حکم کی تعمیل کی۔ غرض تین دن قیام کر کے محمد خان ترین کو اپنے ہمراہ لے کر سیدھا لاہور چلا گیا۔ اس نے سری کوٹ پر ایک قلعہ بنوایا تھا جس میں اس وقت پانچ سو سپاہیوں کی رہائش کا حکم نافذ ہوا۔

سنہ ۱۸۲۲ء میں مہاراجہ رنجیت سنگھ نے مائی سدا کور کے مشورے سے اور معتبر دربار دیوان چند کی وساطت سے بیس ہزار روپیہ کی جاگیر لکھ دی۔ سنہ ۱۸۲۵ء میں سردار ہری سنگھ نے حسن علی خان کرڑال کو ایک بڑی جاگیر عطا کی۔ اور مقام ناڑہ پر ایک قلعہ بنوا کر خود لاہور چلا گیا۔ اور اپنی جگہ سردار مان سنگھ کو بطور حاکم چھوڑ گیا۔

تھوڑی مدت گزری تھی کہ محمد خان ترین نظر بند کے بھتیجے بوستان خان ترین نے سری کوٹ کی پہاڑیوں پر فساد برپا کر دیا۔ وفوراً سردار ہری سنگھ جلد ہی واپس ہزارہ پہنچے۔ اور ناقابل برداشت سختی سے کام لیا۔ سنہ ۱۸۲۵ء میں محمد خان ترین کو پچپن ہزار روپے کے عوض مہاراجہ رنجیت سنگھ سے خرید کر زہر دے کر مار ڈالا۔ بوستان خان ترین جلال خان دلازاک، شیر محمد و سلیم شاہ مشوانی کو توپ کے آگے اڑا دیا۔ اور دوبارہ قلعہ سری کوٹ فتح کیا۔

سنہ ۱۸۴۶ء میں جب سکھوں اور انگریزوں کی پہلی لڑائی شروع ہوئی۔ تو ہزارہ کے خودسر سرداروں نے اس سے فائدہ اٹھایا۔ غلام خان ترین سردار نے اپنے متعین لوگوں کو ہری پور کے پاس بمقام جاگل اکٹھا کیا۔ ۷ مارچ سنہ ۱۸۴۶ء کو سکھ فوج دیوان مول راج کے زیر کمان ہری پور میں قلعہ سے باہر خیمہ زن تھی۔ باغی اقوام ہری پور کے شہر کو لوٹ کر جلا

رہی تھی۔ تو غلام خان شہر کے اندر داخل ہوگیا۔ دیوان مول راج ان آئے دن کے جھگڑوں سے دل ہار چکا تھا۔ ۱۶ اپریل ۱۸۴۶ء میں یہ بہانہ ظاہر کرکے کہ لاہور سے قلعہ کو خالی کرنے کا حکم آگیا ہے۔ اپنی تمام سکھ فوج کو ہمراہ لے کر حسن ابدال کی طرف روانہ ہوگیا۔

ہزارہ کے سرداروں نے غنیمت سمجھ کر ہری پور کے مقام پر جرگہ کیا۔ اور سید اکبر نام سکنہ ستھانہ کو اپنا سردار مقرر کیا۔ ستھانہ دریائے سندھ کے دائیں طرف کنارے پر ہندوستانی مجاہدین کا گھر تھا۔ غلام خان ترین۔ نواب خان تنولی دونوں سید اکبر شاہ کے وزیر مقرر ہوئے۔ اور اس زمانہ کا نام ہزارہ میں لنڈی مسلمانی مشہور رہا ہے۔

غلام خان پسر محمد خان ترین ۱۸۴۸ء میں علاقہ درانی میں چلا گیا لیکن حکومت برطانیہ نے گرفتار کرکے الہ آباد جیل بھیج دیا۔ اور ۱۸۵۷ء میں جیل میں پھانسی دے دیا گیا۔ اس کا خاندان نوردی گلڈھیری میں آباد ہے۔

## صدر پاکستان فیلڈ مارشل غازی محمد ایوب خان ہلال پاکستان ہلال جرات

مشہور سردار محمد خان ترین اور شیر خان ترین کے گھرانے سے تعلق رکھتے ہیں۔ ان کا آبائی گاؤں موضع ریحانہ تحصیل ہری پور ضلع ہزارہ ہے۔ مسلم یونیورسٹی علی گڑھ میں تعلیم حاصل کرنے کے بعد رائل ملٹری کالج سنڈھرسٹ سے ۱۹۲۸ء میں کمیشن لیا۔ پہلے ایک برطانوی رجمنٹ سے منسلک کئے گئے اور بعد میں چودھویں پنجاب رجمنٹ میں منتقل ہوئے۔ دوسری جنگ عظیم کے دوران برما میں چودھویں پنجاب رجمنٹ کی تیسری بٹالین کی کمان کی۔ سے ۱۹۴۷ء کے شروع میں جب آپ کو کرنل کا عہدہ دیا گیا۔ اور وزیرستان میں گراوٹی بریگیڈ کے بریگیڈیر کمانڈر مقرر ہوئے اور اس وقت تک وہیں رہے۔ جب تک کہ پاکستان نے وہاں سے اپنی ساری فوج ہٹا نہیں لی۔ اس کے بعد آپ کو مشرقی پاکستان میں جنرل کمانڈر مقرر کیا گیا یعنی ۱۹۴۸ء میں آپ کو میجر جنرل کا عہدہ دے کر مشرقی پاکستان بھیجا گیا۔ بعد میں ایڈجوٹنٹ جنرل مقرر کیا گیا۔ ۱۹۵۰ء میں آپ کو لیفٹیننٹ جنرل کا عہدہ دیا گیا اور یورپین ممالک کے دورے پر بھیج دیا گیا۔ اسی طرح امتیازی خدمات کے عوض

۱۷ ارجنوری ۱۹۵۱ء کو آپ پاکستان آرمی کے پہلے پاکستانی کمانڈر انچیف مقرر ہوئے
اور آپ کو جنرل کا عہدہ دیا گیا۔

۱۹۵۸ء میں جنرل محمد ایوب خان سپریم کمانڈر و ناظم اعلیٰ مارشل لاء بنے اور
۸ راکتوبر ۱۹۵۸ء کو بوقت سات بجے شام قوم کے نام پیغام ریڈیو پاکستان سے نشر کیا
کہ صدر پاکستان میجر جنرل اسکندر مرزا نے اس فیصلہ کا اعلان کر دیا ہے۔ کہ:

(الف) ۲۳ مارچ ۱۹۵۶ء کا آئین منسوخ کر دیا جائے

(ب)۔ مرکزی اور صوبائی حکومتیں فی الفور برطرف کر دی جائیں۔

(ج)۔ قومی پارلیمان اور صوبائی اسمبلیاں توڑ دی جائیں۔

(د)۔ تمام سیاسی جماعتیں ختم کر دی جائیں۔

(ہ)۔ جب تک متبادل انتظامات نہیں کئے جاتے پاکستان مارشل لاء کے تحت ہوگا
چنانچہ میں جنرل محمد ایوب خان سپہ سالار اعلیٰ عساکر پاکستان کو مارشل لاء کا
ناظم اعلیٰ مقرر کرتا ہوں اور پاکستان کی تمام مسلح افواج کو ان کی کمان میں دیتا ہوں"

اس کے بعد جنرل محمد ایوب خان ہلال پاکستان و ہلال جرأت صدر پاکستان بنے
اور پاکستان میں زرعی اصلاحات نافذ کرنے کا اعلان کرتے ہوئے ۲۴ جنوری ۱۹۵۹ء کو رات
کو ریڈیو پاکستان سے قوم کے نام تقریر نشر فرمائی۔ بعد میں صدر پاکستان جنرل محمد ایوب خان
فیلڈ مارشل ہوئے اور ۱۹۶۵ء میں مفتی اعظم فلسطین الحاج امین الحسینی نے صدر محمد ایوب خان کو
"غازی" کا خطاب دیا کیونکہ ستمبر ۱۹۶۵ء کے بھارت کے حملے کا منہ توڑ جواب دینے اور دشمن پہ
فتح پالینے پر مفتی اعظم نے صدر ایوب خان کو "غازی" کا لقب دیا ہے

آپ کے چار فرزند ہیں۔

۱۔ کیپٹن گوہر ایوب خان۔ جو قومی اسمبلی کے ممبر منتخب ہوئے ہیں

۲۔ کیپٹن اختر ایوب خان۔ صوبائی اسمبلی کے ممبر منتخب ہوئے ہیں

۳۔ طاہر ایوب خان

۴۔ شوکت ایوب خان چیئرمین یونین کونسل ریحانہ

**خان سردار بہادر خان**

آپ صدر صاحب کے بھائی ہیں ۲۰ر جولائی سنہ ۱۹۰۸ء کو ریحانہ تحصیل ہری پور ضلع ہزارہ میں پیدا ہوئے سنہ ۱۹۳۶ء میں علی گڑھ یونیورسٹی سے ایل ایل۔بی کا امتحان بڑے امتیاز سے پاس کیا۔ سنہ ۱۹۳۹ء میں صوبہ سرحد کی اسمبلی کے رکن منتخب ہوئے مشہور سیاسی اور مسلم لیگ کے سرگرم رکن رہے۔ وزیر مواصلات پاکستان اور دیگر اعلیٰ عہدوں پر فائز رہے۔ سردار بہادر سینی ٹوریم کوئٹہ آپ کی نمایاں یادگار ہے۔

**میجر سلطان احمد خان**

آپ فیلڈ مارشل محمد ایوب خان صدر پاکستان کے چھوٹے بھائی ہیں۔ اسلامیہ کالج پشاور سے ایف۔ ایس سی۔ کرنے کے بعد لکھنؤ انجینئرنگ کالج میں داخل ہوئے۔ بعد ازاں ڈیرہ دون ملٹری اکیڈیمی سے ڈگری حاصل کی۔ اور فوج میں ملازمت اختیار کرلی۔ آپ سنہ ۱۹۵۲ء میں فوج سے فراغت حاصل کرکے پاکستان انڈسٹریل ڈویلپمنٹ کارپوریشن میں ملازم ہوگئے بعد ازاں استعفےٰ دے دیا۔ آپ نے واپڈا میں بھی چیف ایڈمنسٹریٹو آفیسر کی حیثیت سے کام کیا ہے۔ لیکن سنہ ۱۹۶۰ء میں آپ مستعفی ہوگئے۔ جمہوریت کا پرچار، ہری پور تحصیل کی زرعی ترقی اور ضلع ہزارہ میں صنعتیں قائم کرنا آپ کے منشور میں شامل ہے۔ آپ سنہ ۱۹۶۰ء میں ضلع ہزارہ کے حلقہ نمبر ۳۲ سے مغربی پاکستان کے ممبر منتخب ہوئے ہیں۔

**خان عبدالرحمٰن خان ترین دیروش**

آپ موضع دیروش تحصیل ہری پور کے قبیلہ ترین کے سرکردہ اور معزز گھرانے کے رکن ہیں۔ کافی عرصہ کابل (افغانستان) میں بطور سفیر متعین رہے۔ آج کل جرمنی میں پاکستانی سفیر ہیں آپ کے صاحبزادہ کا نام ہمایون رحمٰن ہے۔

**خان خواجہ محمد خان ترین دیروش**

آپ جون سنہ ۱۹۱۶ء کو دیروش تحصیل ہری پور ضلع ہزارہ میں پیدا ہوئے۔ میٹرک تک تعلیم حاصل کی۔ آپ نے برما تک سیاحت کی۔ سنہ ۱۹۵۱ء میں بغیر پارٹی ٹکٹ کے آزاد امیدوار منتخب ہوئے۔ فنانس منسٹر کے پارلیمنٹری سیکرٹری بھی رہے۔

یونین کونسل درویش کے گزشتہ پنجسالہ میں چیئرمین منتخب ہوئے۔ اس مرتبہ چیئرمین بننا مناسب نہ سمجھا۔ اور ان کے فرزند اختر نواز خان کو ان کی خواہش پر منتخب کیا گیا۔ آپ درویش کے معزز گھرانے کے فرد ہیں۔

**محمد امین خان ترین** آپ سنہ ۱۹۶۶ء میں ہری پور ٹاؤن کمیٹی کے بلامقابلہ چیئرمین منتخب ہوئے۔

**عبدالمجید خان ترین** آپ سنہ ۱۹۶۶ء میں یونین کونسل تلوکر کے چیئرمین بنے

**محمد اشرف خان ترین** گورنمنٹ کنٹریکٹر اور ٹرانسپورٹ کے کاروبار میں خوب نام پیدا کیا۔ صاحب ثروت ہونے کے ساتھ ساتھ آپ سماجی کارکن بھی ہیں

**کیپٹن نجیب اللہ خان ترین** اسلامیہ کالج پشاور میں تعلیم حاصل کی۔ آرمی میں بھرتی ہو گئے سنہ ۱۹۶۶ء میں تحصیل ہری پور کے اسی میں سے ۲۶ چیئرمینوں نے ہر قسم کے تعاون کا یقین دلاتے ہوئے ان پر مکمل اعتماد کا اظہار کیا۔ ان کی کوششوں کے نتیجہ کے طور پر تحصیل ہری پور کی ۱۴ نشستوں[ل] سے ہزارہ ڈسٹرکٹ کونسل کے تمام امیدوار بلامقابلہ منتخب ہو گئے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۝ نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم ۝

یٰاَیُّھَا النَّاسُ اِنَّا خَلَقْنٰکُمْ مِّنْ ذَکَرٍ وَّ اُنْثٰی وَجَعَلْنٰکُمْ شُعُوْبًا وَّ قَبَآئِلَ لِتَعَارَفُوْا ؕ اِنَّ اَکْرَمَکُمْ عِنْدَ اللّٰہِ اَتْقٰکُمْ ؕ

# تعارف پکھلی

## وجہ تسمیہ پکھلی

قبائل سواتی بسرپرستی سید جلال بابا سترھویں صدی کے آخیر اور اٹھارویں صدی کے شروع میں ترکوں پر حملہ آور ہوئے۔ ترک مغلوب ہو گئے اور علاقہ پر سواتی قبائل کا قبضہ ہو گیا۔ لکھا ہے کہ ان کے بادشاہ کا نام پکھال تھا۔ جس کی وجہ سے پکھلی علاقہ مشہور ہوا[1]

The invasion of Pakhli by the Swathis in a succession of inroads during the seventeenth century. They came from Swat the country on Swat river north east of Peshawar, being driven out by pressure from the Pathan tribes. Shortly before their eviction their Sovereign was one Sultan Pakhal, of the dynasty of the Jahangiri Sultans, from whom the name of Pakhli is derived. The latest inroad was probably early in the eighteenth century, and was led by a Saiad named Jalal Baba, whose tomb is in the Bhogarmong valley. The Turks were dispossessed, and the Swathis established themselves in the northern portion of the Hazara District and in the hill country adjoining to the west.[2]

[1] تاریخ صوبہ سرحدی پشاور صفحہ نمبر ۱۵۹۔

[2] (Gazetteer Hazara Distt. by Watson Page 122)

## حدودِ پکھلی

موجودہ دور میں ضلع ہزارہ کی تحصیل مانسہرہ کا وہ علاقہ پکھلی سے موسوم ہے جو ندی سرن کے دونوں طرف واقع ہے اور اسی ندی سے سیراب ہوتا ہے یعنی شنکیاری سے خاکی تک کا علاقہ پکھلی ہے

صوبہ کابل۔ سرکار پکلی درازی سی و پنج کروہ و پہنا بیست و پنج خاور رویہ کشمیر۔ شمالی کتور، جنوبی بنگاہِ الوس گکر با اختر سو اٹک بنارس صاحبقرانی چندے را بپاسبانی گذاشتہ بودند امروز از نژادِ آں۔ کوہستان است و ہوا برف بارد و بدشت گاہ گاہ سرما از گرما افزوں و ریزش ابر ہند آسا۔ از سہ دریا فیض برگیرند۔ کشن گنگ بہت سندھ۔ زبانِ ایں دیار نہ بکشمیر ماند و نہ بہندوستان و نہ بزابلستان نخود و جو بیشتر شود۔ و زردآلو و شفتالو و چارمغز خودرو باشد و میوہ کشتن رسم نبود۔ جانورِ شکاری و اسپ و شتر و گاومیش میانہ۔ بردہ فروش فراوان۔ و بیشتر مر زبانِ ایں جا بکشمیر نیایشگر کردی [1]

*The Servatis emigrated to the Kingdom of Pakhli, which lies between the dominion of the Yusafzais and Kashmir, where they reside upto the present day.* [2]

[1] آئینِ اکبری جلد دوم صفحہ نمبر ۱۸۶

[2] Cunningham Punjab Gazetteer Page 73. and Wace Hazara Gazetteer Page 87.

# تعارف قبیلہ سواتی افغان

قبیلہ سواتی کا نام بھی دیگر افغان قبائل کے مطابق مختلف زبانوں کے لحاظ سے تھوڑے فرق سے لکھا پڑھا اور بولا جاتا ہے یعنی ترکی و عربی میں سوادی۔ فارسی میں صواتی۔ پشتو میں سواتے انگریزی اور اردو میں سواتی اور ہندکو پنجابی زبان میں سواتھی لکھا اور بولا جاتا ہے۔

The Swath is:- strictly speaking, the name should be spelt "Swati" (in Pushtu 'Swatai'); but contact with Hindki speaking tribes has led to the pronunciation of an asparite after the 't', and the common way of spelling is as in the text. [1]

افغانوں کا ایک گروہ وادی خلج سے نکل کر بدیل و زایل سے درہ میدان پچور میں آکر سکونت پذیر ہوا اور آہستہ آہستہ ملحقہ کوہستان پر قابض ہو گیا۔ ان کا رہنما اپنی صوت یعنی بلند آوازی کی وجہ سے صوات مشہور ہو کر افغانوں کا یہ گروہ سواتی مشہور ہوا۔ بعض کہتے ہیں کہ ان کا لباس سواد یعنی سیاہ تھا۔ اسی طرح یہ گروہ سوادی کہلانے لگا۔ [2]

"مسماع است کہ بعد از رحلت سلطان فخر الدین ہیران او در مملکت سواد نزاع بحدے کردند کہ جنگ عظیم و محاربۂ ایم در میان ایشاں افتاد چوں اخبار جنگ و جدل ایشاں بباد ایشاں رسیدہ کیفیت احوال دریافت نمود۔ آں عزیز در حق آں مملکت دعاء بد کرد کہ اللہ تعالیٰ ایں ولایت را در سال ہائے بسیار بر قرار و آرام ندارد۔ و ایں مملکت را صوات نامیدہ یعنی غوغا کردہ شدہ ہم از ایں است کہ دریں دیار انواع واقعات و اصناف حادثات پیدا میگردند" [3]

ف۔ (Gazetteer of the Hazara District 1907 by Watson page 26)

[2] چہار مقالہ ملاں خانمیرو آثار سوات و آلائی

[3] تذکرۃ الابرار و الاشرار صفحہ نمبر ۱۰۷

# زبان

اکثریت کی مادری زبان پشتو ہے کچھ پشتو زبان کے علاوہ ہندکو اور پنجابی زبان بھی بولتے ہیں۔

"پشتو زبانِ ایں قوم بہ افغانی، سلیمانی، پشتو، پختو مشہور است۔ و در عہدِ سلیمانؑ پیدا شدہ است" ؎۱

پشتو ژند اوستا کی زبان سے ملتی ہے۔ جو قدیم فارسی زبان ہے یورپین مؤرخین خرانسس نورمان وغیرہ بھی اکثر رائے کی تائید کرتے ہیں۔ کہ خراسان و افغانستان میں آکر بسنے والے بنی اسرائیل قبائل نے اس ملک کی قدیم بولی پشتو اپنی بنالی۔ ؎۲

## تفصیل شمار مطابق مردم شماری ۱۹۵۱ء

| علاقہ | تعداد شمار کردہ | تعداد پشتو بلحاظ گفتگو | تعداد پشتو مادری زبان |
|---|---|---|---|
| ضلع ہزارہ | ۸۵۵۹۳۹ | ۳۸۵۲۸۸ | ۱۴۹۴۸۸ |
| قبائل ہزارہ | ۳۳۱۸۸ | ۲۹۶۵۴ | ۲۸۷۶۱ |

ضلع ہزارہ میں صرف قبائل سواتی تحصیل مانسہرہ اور مشوانی علاقہ سری کوٹ پشتو بولتے ہیں۔

؎۱ خورشید جہان صفحہ نمبر ۵۳

؎۲ بنی اسرائیل۔ سید عبدالجبار شاہ صفحہ نمبر ۸ ـ ۱۰

# مردم شماری

## تفصیل شمار قبیلہ سواتی مطابق مردم شماری

| علاقہ / سن | ۱۸۶۸ء | ۱۹۰۱ء | ۱۹۱۱ء | ۱۹۲۱ء | ۱۹۳۱ء | ۱۹۴۱ء | ۱۹۵۱ء | ۱۹۶۱ء |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| | تعداد | تعداد | تعداد | تعداد | تعداد | تعداد | تعداد | تعداد |
| تحصیل مانسہرہ | ۳۸۴۱۲ | ۳۳۴۳۳ | . | . | .. | . | . | |
| ریاست امب | . | ۱۲۱ | . | . | . | . | . | |
| تحصیل ایبٹ آباد | . | ۱۰۲۲ | . | . | . | . | . | |
| تحصیل ہری پور | . | ۴۱۳ | . | . | . | . | . | |
| ضلع ہزارہ | . | ۳۴۹۸۹ | | | | | | |
| ضلع پشاور | . | . | ۵۵۰ | ۶۸۶ | 1951 | | | |
| ملاکنڈ | . | . | | . | .. | . | ۱۹۴۹ | |
| ملحقہ علاقہ قبائل ہزارہ | . | . | . | . | . | . | ۱۰۰۵۶ | |
| کل تعداد ۳۲۱۸۰۳ شمار کردہ | | | | | | | | |
| علاقہ قبائلی ہزارہ ٹھاکوٹ | . | . | . | . | . | . | ۴۰۰۰ | |
| نندیہار | . | . | . | . | . | . | ۳۰۰۰ | |
| آلائی | . | . | . | . | . | . | ۷۵۴۷۹ | |
| افغان ریاست سوات | . | . | . | . | . | . | ۱۵۵۴۴۳ | |

کل تعداد اندازاً ۲۹۳۸۱۶

# تفصیل مردم شماری

| سن / علاقہ | ۱۸۶۸ء تعداد | ۱۹۰۱ء تعداد | ۱۹۱۱ء تعداد | ۱۹۲۱ء تعداد | ۱۹۳۱ء تعداد | ۱۹۴۱ء تعداد | ۱۹۵۱ء تعداد | رقبہ مربع میل |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تحصیل مانسہرہ | ۱۱۵۲۳۶ | ۰ | ۱۹۶۷۱۲ | ۲۰۰۸۷۹ | ۲۰۸۶۶۰ | ۲۴۳۲۰۳ | ۲۵۷۹۲۸ | ۱۴۳۸ |
| " ایبٹ آباد | ۰ | ۰ | ۲۲۱۰۵۲ | ۲۳۲۰۳۴ | ۲۵۳۷۷۹ | ۳۰۸۵۱۸ | ۳۳۷۳۴۳ | ۶۹۲ |
| " ہری پور | ۰ | ۰ | ۱۵۷۷۰۵ | ۱۶۱۹۸۱ | ۱۶۹۷۳۵ | ۱۸۷۸۵۴ | ۲۰۳۵۳۷ | ۶۶۲ |
| ریاست امب | | ۰ | ۲۰۴۱۲ | ۲۱۷۵۴ | ۳۱۲۹۹ | ۴۷۹۱۶ | ۴۸۶۵۶ | ۲۰۳ |
| " پھلڑہ | ۰ | ۰ | ۷۳۴۷ | ۵۷۰۱ | ۶۶۴۵ | ۸۷۳۹ | ۸۷۰۹ | ۳۵ |
| بفہ N.A.C | ۰ | ۲۴۶۹ | ۷۳۸۴ | ۷۶۰۳ | ۷۲۵۷ | ۷۹۸۸ | ۵۷۰۳ | ۱ |
| مانسہرہ میونسپلٹی | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۵۷۸۰ | ۱۰۲۱۷ | ۹۵۱۳ | ۲ |
| ایبٹ آباد میونسپلٹی | ۰ | ۳۳۹۵ | ۴۰۳۴ | ۵۳۶۰ | ۷۶۳۸ | ۱۳۵۵۸ | ۱۳۴۵۴ | ۲ |
| ایبٹ آباد کنٹونمنٹ | ۰ | ۴۳۶۹ | ۷۵۰۳ | ۸۳۶۰ | ۸۵۲۷ | ۱۳۸۶۴ | ۱۴۱۶۳ | ۵ |
| نواں شہر N.A.C | ۰ | ۴۱۱۴ | ۴۶۶۱ | ۵۰[illegible] | ۵۱۳۰ | ۹۴۱۴ | ۵۶۶۸ | ۱ |
| ہری پور میونسپلٹی | ۰ | ۵۵۷۸ | ۶۱۹۳ | [illegible]۸۸۹ | ۷۶۵۳ | ۹۳۲۲ | ۸۰۶۵ | ۱ |
| کوٹ نجیب اللہ قصبہ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۵۳۱۵ | ۴۷۵۵ | ۸ |
| ضلع ہزارہ | ۳۴۳۵۰۵ | ۵۶۰۳۸۸ | ۶۰۳۰۲۸ | ۶۲۲۳۴۹ | [illegible] | ۷۹۶۲۳۰ | ۸۵۶۱۶۳ | ۳۰۳۰ |
| قبائلی ضلع ہزارہ | ۰ | ۰ | ۹۸۳۰۲ | ۱۴۶۷۵۶ | [illegible]۵۲۴۰۰ | ۹۳۰۲۷۳ | ۴۲۷۰۰۴ | ۲۲۱۴ |
| ضلع مردان | ۰ | ۰ | ۳۰۸۳۹۳ | ۳۳۰۸۸۴ | ۳۵۶۹۹۴ | [illegible] | ۵۹۴۳۷۳ | ۱۰۹۹ |
| ضلع پشاور | ۰ | ۷۸۸۷۰۷ | ۸۵۶۴۱۶ | ۵۷۶۴۸۳ | ۶۱۷۳۴۸ | [illegible] | ۹۰۳۲۳۰ | ۱۵۴۸ |
| ضلع کوہاٹ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۰ | ۳۰۰۶۸[illegible] | ۲۶۹۳ |
| ضلع بنوں | ۰ | ۲۲۶۸۰ | ۲۵۰۰۸۶ | ۲۴۶۷۳۴ | ۲۷۰۳۰۱ | ۲۹۵۹۳۰ | ۳۰۷۳۹۳ | ۱۶۹۶ |
| ضلع ڈیرہ اسمٰعیل خان | ۰ | ۲۴۷۸۷۳ | ۲۵۶۱۲۰ | ۲۶۰۷۶۷ | ۲۷۴۰۹۴ | ۲۹۸۱۳۱ | [illegible]۹۰۹۹۶ | ۳۴۹۴ |

## مذہب، رسوم و عادات

قبیلہ سواتی اہل سنت والجماعت حنفی المذہب ہیں۔ پیر، فقیر اور زیارت کو بہت عزت کی نظر سے دیکھتے ہیں۔ اولیاء اللہ سے بہت عقیدت رکھتے ہیں

چې پښتون تول سنی مذهب دے یکے نشته رافضی
چې پیر په خدائے ګنړی نو که په دادی نو مبله وی
(خوشحال خان خٹک)

"Swatis are all Suni Mohammadans and are very bigloted. Their customs are the same as those of the Pathans. (Ommaney Bellew, Mac Greager)."

(Central Asia Pt. I. Vol. III. Mac Greager 1873. Page 159)

"The Swatis are all Musalmans of the Sunni sect."

(Punjab castes, Denzil Ibbetson Page 96)

"The Swathis are the severe of warlike, deceitful, grasping and lazy. Swathis deceit (chal) is a proverb in the country. The following fable which is told of the Swathis, I be believe, has its counterpart in the legends of other countries those of Europe not excepted. A Swathi and the devil, having entered into partnership in the cultivation of a field fell out as to the manner in which the produce should be divided, at length it was agreed that the Swathi should have whatever grew above ground, and the devil whatever grew below groun

The Swathi there on owed the fields with maize. This resulted in a warm renewal of the dispute his desire to be honest, liberally offered the reverse the agreement for the next harvest. The devil excepting this settlement ..... as fair, the Swathi forthwith proceeded to cultivate carrots. The devil .... himself cultivated a second time, retired from farther .... com .... agriculture".

(Punjab Gazetteer Hazara Distt. Cunningham page 72)

"The Swathis are miserable lot, both as regards their courage and their physique. They appear to have all the view of Pathan rankly luxuriant, and so with them, cold blooded murder and grinding avarice are to them the salt of life, though of course those in our district can only indulge the first taste at the risk of unpleasant consequences. They certainly have not any of the courage of the Pathan, and the blood, frank manner of the latter in replaced with them by the hang-dog look of a whipper cur."

(Central Asia Pt. I. Vol. III. Mac Grager. Page 159)

## حسب و نسب

قبیلہ سواتی۔ افغان۔ بنی اسرائیل۔ سامی النسل ہے۔ ایشیائی مورخین سنہ ۱۲۰۰ھ تک افغانوں کو بنی اسرائیل تسلیم کرتے رہے ہیں۔ لیکن بعد میں مغلیہ سلطنت کے خوشامدی مؤرخوں نے افغانی نسب کی تذلیل کی لے بلکہ چند خوشامدی شعراء نے بھی افغانی نسب کی ذلت بیانی میں اس طرح تعصب اور عداوت کا اظہار کیا۔ لے

۱۔ ز سگ عف عف نر ز اغان غاں گرفتند
ازیں رو نام خود افغاں گرفتند

۲۔ پرسیدم از فلک کہ مگر خانہ ات کجاست
آہے کشید و گفت کہ افغاں خراب کرد

۳۔ حقیقت از من چہ پرسی
خرے خرزادۂ کرسی بہ کرسی ئلے

۴۔ پرسیدم از خرابیٔ گلشن ز باغبان
افغاں کشید و گفت کہ افغاں خراب کرد

۵۔ شامت اعمال سے افغان حاکم ہوگئے
آئے وہ اور طالع بیدار اپنے سو گئے ۳ے

۶۔ اگر قحط الرجال افتد بہ سہ کس انس کم گیری
یکے افغاں دگر کنبوہ سوم بد ذات

۷۔ ز افغاں کینہ مے خیزد ز کنبوہ حیلہ و بازی
ز نے خیزد بجز مکر و تذمیری ۴ے

لے سوانحیات حکمران ریاست سوات صفحہ ۲۔ ۲ے خورشید جہان صفحہ ۵۸
۳ے مکمل تاریخ کشمیر حصہ سوم محمد دین فوق صفحہ ۱۲۳ ایک کشمیری شاعر ملا صالح بندہ عمل صالح شاہجہان نامہ

مشہور پشتو شاعر خوشحال خان خٹک اپنے خیالات کا اظہار اس طرح کرتے ہیں :-

تورانی خود جنجال دی دَ پڑخاش
دروغژن سوګند خوارہ بہتان تراش
ایرانی دَ آشنائی او د وفا دی
دخلقت د مروت د دی معاش
پښتانہ د بد نیتئ و خصومت دی
پہ حیا پہ شجاعت ئے وکړہ شاش
نہ بلوچ کہ ہزارہ وارہ چرکین دی
نہ ئے دین نہ ئے مذہب ستر ئے فاش
کہ ہندی دی کہ سندھی دی مخ ئے تور شہ
نہ حیا نہ ئے وفا نہ ناف و آش
کشمیری کہ ترک بنجے وارہ ہیخ دی
دمردئ ورځنہ نشتہ ہیخ تماش
د آدم لہ نسلہ نہ دی کوڼ شہ دی
دوارہ ورک شہ یو اُزبک بل قزلباش
لغانی بنگش سواتی تیراہی داسے ہ
موټ مٹر لوبیا چنړہ دی سے ماش
ہر احوال دستہ بنکارہ دے دوکم محال
دخوشحال خټک پہ پوہہ کړہ شاباش

مورخین نے قبیلہ سواتی افغان کو بھی افغان - پٹھان - بنی قیس - بنی عیص - یوسف زئی - راٹری زئی - سرواتی - درانی - قریشی - دلازاک - تاجک - قبطی - یونانی اور ہندی الاصل

ل سہ ماہی مجلہ پشتو پشاور یونیورسٹی جنوری ۱۹۸۸ء صفحہ نمبر ۳۵ جلد ا شمارہ ۱-۲

...ار دے کر مجہول النسب ظاہر کیا ہے۔

لیکن یہ مسئلہ بہت ہی عمیق اور قابل تحقیق ہے۔ کہ اگر ذرا گہرائی سے کسی قوم و ...کی تاریخ و نسب نامہ پر نظر ڈالی جائے۔ اور مورخین کی اختلاف رائے کو دیکھا جائے ...ہر ایک قوم و قبیلہ کو مجہول النسب قرار دینا پڑیگا۔

قبیلہ سواتی افغان جو آج تعداد میں کئی لاکھ ہے۔ قبل سولہویں صدی کے متواتر ۵۰۰ پانچ سو سال تک سوات کے وسیع علاقے پر قابض۔ مالک اور خود مختار حکمران رہا ہے۔ سولہویں صدی سے آج تک ضلع ہزارہ اور قبائلی علاقہ ضلع ہزارہ کے ایک وسیع علاقہ تحصیل مانسہرہ۔ تکری۔ نندھیاڑ۔ بل۔ الائی۔ ٹاکوٹ۔ اور دیشی کے ہزاروں مربع میل رقبہ پر قابض۔ مالک اور آباد رہا ہے۔ اور اکثر حصہ پر آج تک خود مختار ہے۔

یعنی کم و بیش ایک ہزار سال سے جو قبیلہ و قوم بطور فاتح ایک بڑے وسیع اور اہم سرحدی علاقہ پر قابض۔ مالک اور خود مختار ہو۔ مجہول النسب نہیں ہو سکتی قبیلہ سواتی افغان کی قدیمی اور قومی روایات، ان کے مقبوضہ علاقہ کا محل وقوع جو ہر طرف سے مسلّمہ بہادر اور جنگ جو قبائلی افغانوں سے گھرا ہوا ہے۔ اس امر کی واضح حقیقت و دلیل ہے کہ فاتح قبیلہ سواتی "افغان بنی اسرائیل" ہے۔

پس قدیم سواتی جو ضلع ہزارہ کے شمالی حصہ اور ملحقہ یاغستان میں اب تک سکونت پذیر ہیں۔ وہ سب افغان اور اسرائیلی نسل سے ہیں۔ ان کے چہرے۔ شکلیں عادات۔ اطوار۔ رواجات۔ تمدن۔ اور روایات افغانوں کے مانند ہیں۔ اپنے قبائل کو اپنے آبا و اجداد کے ناموں کی طرف منسوب کرنا افغانوں کے مانند ہے۔ افغان آبا کے اسم کی طرف نسبت خیل۔ آل۔ زئی۔ اور یائے نسبتی کے لفظ سے کرتے ہیں۔ جیسے یوسف زئی۔ حسن زئی۔ مداخیل۔ ترکلانی۔ خلیل وغیرہ۔ اسی طرح سے سواتی بھی اپنے قبائل کی نسبت ابا کے نام کی طرف خیل۔ آل۔ زئی۔ اور یائے نسبتی سے کرتے ہیں۔ مثلاً ...خان خیل۔ نجابت خیل۔ جہانگیری۔ سرخیلی۔ ملکال ارغشال۔ دودال نیز آل کا لفظ او... طرز

مخصوص عربی و عبرانی ہے۔ جیسے اہل ابراہیم۔ آل یعقوب ؑ[1]

# نسب نامہ۔ آدم ؑ تا افغان

۱۔ شیث ؑ۔ حضرت آدم علیہ السلام کا بیٹا۔ ۲۔ شیث علیہ السلام کا بیٹا۔ ۳۔ انوش کا بیٹا۔ ۴۔ قینان (قینن۔ قائن) کا بیٹا۔ ۵۔ مہلائیل (محلل ایل) کا بیٹا۔ ۶۔ یارد (یرد۔ بیارد۔ بیرد۔ برد) کا بیٹا۔ ۷۔ اخنوخ (احنوخ۔ خنوک۔ ادریس علیہ السلام) کا بیٹا ۸۔ متوشلخ کا بیٹا۔ ۹۔ لامخ (لمک۔ لامک) کا بیٹا۔ ۱۰۔ نوح علیہ السلام کے تین بیٹے۔

۱۱۔ سام۔ یافث اور حام

**بنو سام۔** سام کا بیٹا۔ ۱۲۔ ارفخشد (ارفکسد) کا بیٹا۔ ۱۳۔ شالخ (سالح) کا بیٹا ۱۴۔ عابر (عبر۔ عنبر) کا بیٹا۔ ۱۵۔ فلج (فالخ۔ قالغ) کا بیٹا۔ ۱۶۔ رعو (ارغو) کا بیٹا۔ ۱۷۔ ساروغ (سروخ۔ سارو ع۔ شاروخ۔ ساروغ) کا بیٹا۔ ۱۸۔ ناحور (نحور) کا بیٹا۔ ۱۹۔ تارخ (آذر) کا بیٹا ۲۰۔ ابراہیم علیہ السلام کے دو بیٹے۔ ۲۱۔ اسماعیل علیہ السلام اور اسحاق علیہ السلام اسحاق علیہ السلام کے دو بیٹے۔ ۲۲۔ عیص (عیصو۔ عیسو) اور یعقوب علیہ السلام۔ اسرائیل

**بنی اسرائیل۔** یعقوب علیہ السلام کے بارہ بیٹے۔ ۲۳۔ روبن (روبیل۔ شمعون لاوی۔ یہوداہ۔ اشکار (سیاغر)۔ زبولون۔ یوسف علیہ السلام۔ بنیمین (بنیامین) دان۔ نفتالی۔ کاذ (جد)۔ آشر (اشار)

بنیمین کا بیٹا۔ ۲۴۔ افیخ (افیاخ۔ افیق) کا بیٹا۔ ۲۵۔ بکورت (بخورت) کا بیٹا ۲۶۔ صرود (صارو۔ سرور) کا بیٹا۔ ۲۷۔ ابی ایل (افیل۔ ابواسئیل) کا بیٹا ۲۸۔ قیس کا بیٹا۔ ۲۹۔ ساؤل (شاؤل۔ طالوت موجود درست[1] (قرمی) کا بیٹا ۳۰۔ ارمیاہ کا بیٹا۔ ۳۱۔ افغنہ۔ بنی افغان[2]

[1] بنی اسرائیل یا ملت افغانیہ صفحہ ع ۳۰، [2] ا۔ نسب نامہ ۳۱ تا ۱۱ (باقی صفحہ ۲۱ کے حاشیہ پر)

# بنی افغان

۱۔ افغنہ (افغانا موجود در سنہ ۱۰۱۴ ق م) کا بیٹا۔ ۲۔ سلم کا بیٹا۔ ۳۔ مندول کا بیٹا ۴۔ ادزند کا بیٹا۔ ۵۔ تارخ کا بیٹا۔ ۶۔ عاقل (عامیل۔ عامل) کا بیٹا۔ ۷۔ لیوی (لوئی) کا بیٹا۔ ۸۔ طلال (طلل) کا بیٹا۔ ۹۔ صلیب کا بیٹا۔ ۱۰۔ الی (الیاہ) کا بیٹا۔ ۱۱۔ قسمرور کا بیٹا۔ ۱۲۔ بارون کا بیٹا۔ ۱۳۔ شموئیل کا بیٹا۔ ۱۴۔ علیم کا بیٹا۔ ۱۵۔ قیس کا بیٹا۔ ۱۶۔ مہال (مہال) کا بیٹا۔ ۱۷۔ حدیقہ (حذیفہ) کا بیٹا۔ ۱۸۔ عمال کا بیٹا۔ ۱۹۔ کرم کا بیٹا۔ ۲۰۔ نہول کا بیٹا ۲۱۔ عصیم (اسیم۔ عشم۔ عظیم) کا بیٹا۔ ۲۲۔ قارود (قاروج) کا بیٹا۔ ۲۳۔ صلاح کا بیٹا ۲۴۔ سلم کا بیٹا۔ ۲۵۔ بہلول کا بیٹا۔ ۲۶۔ عین کا بیٹا۔ ۲۷۔ زمان کا بیٹا۔ ۲۸۔ سکندر کے بیٹے ۲۹۔ جلندر اور سلطان شمس (شمس) جد اعلیٰ توم سواتی۔ ۳۰۔ جلندر کا بیٹا ۳۱۔ مرہ کا بیٹا۔ ۳۱۔ نعیم کا بیٹا۔ ۳۲۔ عتبہ کا بیٹا۔ ۳۳۔ سلول کا بیٹا۔ ۳۴۔ عیص (عیس) کا بیٹا۔ ۳۵۔ قیس عبدالرشید پٹھان عمر ۸۷ سال وفات در ۴۰ ھ ۶۵۷ء

سلطان شموس کی اولاد سے۔ ۳۰۔ سلطان جمار کا بیٹا۔ ۳۱۔ سلطان جرل کا بیٹا ۳۲۔ سلطان ہندو کا بیٹا۔ ۳۳۔ سلطان پاخن (سلطان بلخ جدِ اعلیٰ قبیلہ سواتی) کے بیٹے۔ ۳۴۔ سلطان بہرام پاپینی اور سلطان کہل۔ سلطان بہرام کا بیٹا۔ ۳۵۔ سلطان

(۱) حاشیہ صفحہ ۲۰۔ مراۃ الانساب صفحات ۶۹ تا ۱۹۷ بنیامین اور افغنہ کے درمیان انہیں نام بھی دیا گیا ہے۔
(۲) نسب نامہ ۱ تا ۲۹۔ بائبل کتاب مقدس پیدائش ۱۳،۹۰۷، شموئیل ۲۶۶، ۲۷۳۔ تواریخ ۳۹۲۔ ۳۹۸۔ ۴۰۱۔ ۴۰۲
(۳) نسب نامہ ۱ تا ۲۳۔ اسلام کی دسویں کتاب۔ رحیم بخش ص ۱۵۔ ۱۹۔ ۲۳۔ ۲۴
(۴) نسب نامہ ۱ تا ۲۲ و ۲۰ تا ۲۶۔ ہیسٹنگز تاریخ پشاور ص ۲۰۱۔ نسب نامہ ۲۳ تا ۲۷ کی جگہ یعقوب علیہ السلام اور قیس کے درمیان یہوداہ۔ اسرع۔ اخنوع۔ ہلب۔ تالع نام دیئے گئے ہیں۔
(۵) نسب نامہ ۲۲ تا ۳۱ خورشید جہاں شیر محمد خان ص ۹۲، ۱۷۵، ۱۷۸۔ ابی ایل اور قیس کے درمیان بیر نام بھی دیا گیا ہے

تومنا کا بیٹا۔ ۳۶۔ سلطان خواجہ کا بیٹا۔ ۳۷۔ سلطان تحران کا بیٹا۔ ۳۸۔ ملک بابو کا بیٹا ۳۹۔ ملک داود پلسے کا بیٹا۔ ۴۰۔ تازو خان کی بیٹی۔ ۴۱۔ قرائیے۔ والدہ اخون درویزہ رح وفات سنہ ۱۰۴۸ھ کا بیٹا مولانا عبدالکریم وفات سنہ ۱۰۷۲ھ لہ

لہ۔ ۱۔ نسب نامہ ص ۱ تا ۳۵۔ افغنہ تا قیس عبدالرشید۔ مراۃ الانساب صفحہ ۱۰۵۔ ۱۰۶

۲۔ نسب نامہ ص ۱ تا ۳۵۔ افغنہ تا قیس عبدالرشید۔ خورشید جہاں فارسی صفحہ ۶۲۔ ۱۲۸

۳۔ 〃 〃 〃 〃 تذکرہ افغانی صفحہ ۲

۴۔ 〃 〃 〃 〃 یوسف زئی افغان اللہ بخش یوسفی صفحہ ۵۸

۵۔ 〃 〃 〃 〃 تاریخ پشاور ہستنگز صفحہ ۱۰۱

۶۔ نسب نامہ ص ۲۸ تا ۴۱۔ سکندر تا قرائے۔ تذکرۃ الابرار والاشرار اخون درویزہ رح صفحہ ۱۱۳۔ ۱۱۴

# نسب نامہ قوم سواتی افغان

١۔ حضرت آدم علیہ السلام
٢۔ شیث
٣۔ انوش
٤۔ قینان
٥۔ مہلائیل
٦۔ یارد
٧۔ اخنوخ
٨۔ متوشلخ
٩۔ لامخ
١٠۔ نوح علیہ السلام
١١۔ سام ۔ بنو سام
١٢۔ ارفخشد
١٣۔ شالخ
١٤۔ عابر
١٥۔ فلیج
١٦۔ رعو
١٧۔ ساروخ
١٨۔ ناحور
١٩۔ تارخ
٢٠۔ ابراہیم علیہ السلام
٢١۔ اسحاق علیہ السلام

٢١۔ اسحاق علیہ السلام
٢٢۔ یعقوب علیہ السلام بنی اسرائیل
٢٣۔ بن یمین
٢٤۔ افیخ
٢٥۔ بکورت
٢٦۔ صرود
٢٧۔ ابی ایل
٢٨۔ قیس
٢٩۔ ساؤل طالوت
٣٠۔ ارمیاہ
٣١۔ افغنہ ۔ بنی افغان
١۔ افغنہ
٢۔ سلم
٣۔ مندول
٤۔ ارزند
٥۔ تارخ
٦۔ عاقل
٧۔ لیوی
٨۔ طلال
٩۔ صلیب
١٠۔ الی
١١۔ قمرود

١١۔ قمرود
١٢۔ ہارون
١٣۔ شموئیل
١٤۔ علیم
١٥۔ قیس
١٦۔ منہال
١٧۔ حدیقہ
١٨۔ عمال
١٩۔ کرم
٢٠۔ فہول
٢١۔ عصیم
٢٢۔ قارود
٢٣۔ صلاح
٢٤۔ سلم
٢٥۔ بہلول
٢٦۔ علین
٢٧۔ نعمان
٢٨۔ سکندر
٢٩۔ سلطان شمس جدّ اعلیٰ سواتی
٣٠۔ سلطان جمار
٣١۔ سلطان جرس

٣١۔ سلطان جرس
٣٢۔ سلطان ہندو
٣٣۔ سلطان کیجان (سلطان بلخ)
٣٤۔ سلطان بہرام (سلطان خکیل)
٣٥۔ سلطان تومنا
٣٦۔ سلطان خواجہ
٣٧۔ سلطان تران
٣٨۔ ملک بابو
٣٩۔ ملک دادو پاٹے
٤٠۔ ناز و خان

